عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم (۳) سرور القلوب فی ذکر المحبوب جو وسیلتہ النجاۃ کا خلاصہ ہے (۴) جواہر البیان فی اسرار الارکان صوم و صلوٰۃ وغیرہ ارکان دین کے بیان میں (۵) اصول الرشاد تصحیح مبانی الفساد در بدعت نجدی (۶) ہدایت البریہ الی الشریعتہ الاحمدیہ جو متعدد فرقوں کا رد ہے جو اس زمانہ میں انگریزی فساد کے ساتھ ظاہر ہوئے ہیں۔ (۷) ازاتہ الاثام لمانعی عمل مولد والقیام (۸) ازالتہ الاوہام در فرقہ نجدیہ (۹) تزکیتہ الایقان فی رد تقویتہ الایمان (۱۰) فضل العلم و العلماء (۱۱) الکواکب الزہرا فی فضائل العلم و آداب العلماء (۱۲) الروایتہ الرویہ فی الاخلاق النبویہ (۱۳) النقادۃ النقویہ فی الخصائص النبویہ (۱۴) لمعتہ النبراس فی آداب الاکل و اللباس (۱۵) التمکین فی تحقیق' مسائل التزئین (۱۶) احسن الدعالاداب الدعا (۱۷) خیرالمخاطبہ فی المحاسبتہ والمراقبہ (۱۸) ہدایتہ المشارق الی سیرالانفس والافاق (۱۹) ارشاد الاحباب الی آداب الاحتساب (۲۰) اجمل الفکر(۲) فی مباحث الذکر (۲۱) عین المشاہدہ لحسن المجاہدہ (۲۲) تشوق(۳) الاواۃ الی طرق محبتہ اللہ (۲۳) نہایتہ السعادہ فی تحقیق الہمتہ والارادہ (۲۴) اقوی الذریعہ الی تحقیق الطریقہ (۲۵) ترویح الارواح فی تفسیر سورۃ الانشراح۔

## (۶۱۷) قاضی نور اللہ شوستری

قاضی نور اللہ شوستری' شیعہ مذہب تھے' عدالت' نیک نفسی' حیا' تقویٰ' علم اور پارسائی کے اوصاف سے متصف اور علم' جودت فہم' جدت طبع اور صفائی طبیعت میں مشہور تھے۔ لائق تصنیفات کے مصنف تھے۔ ان ہی میں کتاب مجالس المومنین ہے۔ شیخ فیضی کی غیر منقولہ تفسیر (سواطع الالہام) پر ایک توقیع لکھی جس کی توصیف و تعریف احاطہ بیان سے باہر ہے' موزوں طبع تھے۔ حکیم ابوالفتح کے ذریعہ سے اکبر بادشاہ کے حضور میں پہنچے۔ جب لاہور کے قاضی معین الدین بڑھاپے کی وجہ سے معزول ہوئے تو ان کی بجائے نور اللہ شوستری اکبر بادشاہ کے حضور سے لاہور کے عہدۂ قضاء پر مقرر ہوئے اور اپنے عہدہ کو دیانت و امانت کے ساتھ انجام دیا۔ ۱۰۱۹ھ ر ۱۱-۱۶۱۰ء میں انتقال ہوا۔(☆)

## (۶۱۸) آخوند نور الہدیٰ کشمیری

آخوند نور الہدیٰ کشمیری بن اخوند عبداللہ مقیم السنتہ ملقب بہ علامتہ الوریٰ



۱۱۲۹ھ ر ۱۷۱۷ء میں پیدا ہوئے۔ اپنے والد ماجد مُلا سعد الدین صادق اور شیخ رحمت اللہ سے تحصیل علم کی' مرتبہ افادت پر سرفراز ہوئے۔ ہمیشہ علوم کی اشاعت اور طلباء کے افادہ میں مشغول رہتے۔ ملامقصود متو' میر نظام الدین' بابا اسد اللہ' ملا محمد ولی اور شیخ الاسلام مولوی قوام الدین محمد وغیرہ علمائے کشمیر' ان کے شاگرد تھے۔ ملا عبداللہ اور ملا انور کو بطور اپنی یادگار چھوڑا جو دونوں صاحب علم و فضل تھے۔ ماہ جمادی الثانی ۱۱۹۹ھ ر ۱۷۸۵ء میں انھوں نے رحلت کی۔

## (۶۱۹) مولوی نور احمد بدایونی

مولوی نور احمد' بن مولوی محمد شفیع بن مولوی عبدالمجید(☆) بدایوں کے اکابر علماء و صلحاء میں تھے۔ ۱۲۳۲ھ ر ۱۷-۱۸۱۶ء میں پیدا ہوئے۔ علوم عقلیہ و نقلیہ کی تحصیل مولوی فیض احمد بدایونی سے کی۔ شاہ عبدالمجید بدایونی کے مرید تھے۔ ان کے شاگردوں کی تعداد ہزاروں تک پہنچتی ہے۔ وہ صاحب برکت تھے جس نے ان سے سبق پڑھا وہ علم سے بے بہرہ نہ رہا۔ آج بدایوں اور اس کے اطراف میں شاید ہی کوئی ہوگا کہ اس کی شاگردی کا سلسلہ ان سے جدا ہو۔ جمادی الاول ۱۳۰۲ھ ر ۱۸۸۵ء میں خلد برین کی طرف روانہ ہوئے۔ ادخلہ اللہ بحبوحتہ الجنان۔ (☆)

## (۶۲۰) میر نور الہدیٰ اورنگ آبادی

میر نور الہدیٰ اورنگ آبادی' بن سید قمر الدین اورنگ آبادی' ۱۷ ر ربیع الاول ۱۱۵۳ھ ر ۱۷۴۰ء کو اورنگ آباد میں پیدا ہوئے' اپنے والد کے شاگرد اور مرید تھے۔ ۱۶ سال کی عمر میں درسی علوم کی تحصیل سے فراغت حاصل کرلی اور قرآن مجید حفظ کیا' اپنے والد کے ہمراہ زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوئے پھر وطن واپس آئے۔ عمر عزیز تدریس و افادہ میں گزار دی۔ اپنے والد کی مصنفہ کتاب مظہر النور کی شرح لکھی ہے۔ ان کا سال وفات معلوم نہ ہوسکا۔(☆) احسن اللہ الیہ والی والدیہ۔

## (۶۲۱) مولوی نور الحق دہلوی

مولوی نور الحق دہلوی' بن مولانا شیخ عبدالحق محدث دہلوی' اپنے والد کے شاگرد

اور خواجہ محمد معصوم مجددی کے مرید تھے۔(☆) شاہجہاں بادشاہ کے زمانہ میں اکبر آباد کے قاضی ہوئے۔ ان کی تصانیف بہت ہیں جن میں تیسیر القاری فی شرح صحیح البخاری اور شرح صحیح مسلم مشہور ہیں۔ نوے سال کی عمر میں ۱۰۷۳ھ ر ۲۔۱۶۶۲ء میں رحلت فرمائی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

## (۶۲۲) ملا نورالحق فرنگی محلی

ملا نورالحق فرنگی محلی، خلف اکبر ملا احمد انوار الحق بن ملا احمد عبدالحق، عالم ظاہرو باطن، اپنے والد کے خلیفہ خاص تھے۔ تدریس علوم اور یاد الٰہی میں مشغول رہتے تھے۔ بندگان خدا کی پاسداری اور انکسار نفس میں مشہور تھے۔ ۲۳ ر ربیع الاول شب یکشنبہ ۱۲۳۸ھ ر ۱۸۲۲ء کو انتقال ہوا۔(☆) شعرائے وقت نے ان کی تاریخ انتقال نظم میں لکھی ہیں۔

قطعہ تاریخ انتقال مولوی نورالحق فرنگی محلی

از بسمل

پے تاریخ ترحیلش چو بسمل — در معنی بہ کلک فکر می سفت
سروش غیب ناگہ با دل زار — بسوئے حق برفتہ نور حق گفت

۱۲۳۷ + ۱ = ۱۲۳۸

از شاعر دیگر

آں نور کہ بود نور انوار — در نور چوں آں ظہور پیوست
دل کرد خبر ز نور پاکش — "در جلوۂ نور نور پیوست"

۱۲۳۸ھ

شاعر دیگر

علامہ عصر مولوی نورالحق — جاں را باجل سپرد ہیہات، اے وائے
تاریخ وفات او نمودم مرقوم — "نورالانوار مرد ہیہات اے وائے"



## (۶۲۳) نورالدین محمد ترخاں سفیدونی

نورالدین محمد ترخاں سفیدونی، نوری تخلص، علوم ہندسہ، ریاضی، حکمت اور کلام کے جامع تھے، نصیر الدین ہمایوں کے ہمراز مصاحبوں میں تھے، جود و سخاوت اور بذل و ایثار کی صفات سے متصف اور خوش صحبت تھے۔ اسی لیے ترخان کے خطاب سے سرفراز ہوئے۔ شاعری میں ایک دیوان مرتب کیا، چوں کہ پرگنہ سفید ون (توابع سرہند) کے جاگیردار تھے، اس لیے لوگ ان کو سفیدونی کہتے تھے۔ جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کے شروع دور حکومت یعنی ۹۷۶ھ ر ۹۔۱۵۶۸ء میں ایک نہر دریائے جمنا سے پچاس کوس سے زیادہ علاقہ میں کھدوا کر کرنال کی طرف لے گئے۔ لوگوں نے اس پانی سے زراعت کی اور اس سے عام رعایا کو بہت فائدہ ہوا۔ چوں کہ وہ نہر ان ہی دنوں میں مکمل ہوئی جب کہ شاہزادہ سلیم شیخ سلیم چشتی کے یہاں پیدا ہوا تھا اور اکبر بادشاہ شہزادہ سلیم کو شیخو بابا کہتا تھا۔ اس لیے اس نہر کو "شیخونی" سے موسوم کردیا اور اس سے اس کا سال اتمام (۹۷۶ھ ر ۹۔۱۵۶۸ء) بھی نکلتا ہے "نی" ہندی زبان میں نہر کو کہتے ہیں۔ جب اکبر بادشاہ نے ۹۸۹ھ ر ۱۵۸۱ء میں حکیم مرزا پر لشکر کشی کی، خان مذکور نے وعدہ خلافی کی اور پنجاب سے لوٹ کر اپنی جاگیر کو چلے گئے۔ اس سے ان کی طرف سے بدگمانی پیدا ہوگئی۔ جب (بادشاہ) واپس فتح پور پہنچا تو ان کو حساب و کتاب میں کھینچا اور چند سال قید رکھا، آخر زمانہ کی ناموافقت سے ان کا زور ختم ہوگیا۔ جب اکبر ۹۹۴ھ ر ۱۵۸۶ء میں اٹک کی طرف روانہ ہوا تو ان کو مقبرہ ہمایوں کی تولیت سپرد کردی اسی سال وہیں انتقال ہوا۔(☆)

## (۶۲۴) مولانا شیخ نورالدین احمد آبادی گجراتی

مولانا شیخ نور الدین احمد آبادی، بن حاجی الحرمین شریفین شیخ محمد قدس سرہما، ۱۰ جمادی الاول ۱۰۶۳ھ ر ۱۶۵۳ء کو پیدا ہوئے۔ خدا طلبی اور طالب علمی کا جذبہ ان کی فطرت اور جبلت میں تھا۔ چناں چہ کتاب گلستان سعدی علیہ الرحمہ بچپن ہی میں معانی کے ساتھ اپنی والدہ ماجدہ سے سات روز میں پڑھ لی تھی۔ اکثر علوم ظاہری کی تحصیل

اخوند مولانا احمد بن اخوند مولانا سلیمان سے کی۔ علم باطنی' قرات' حدیث سید محمد ابوالمجد محبوب عالم کی خدمت میں تکمیل کئے اور ان ہی (محبوب عالم) سے سہروردی نیز تمام سلسلوں میں ارادت و خلافت حاصل تھی۔ عربی ادب میں یگانہ آفاق تھے۔ مولانا کے علم کا شہرہ تمام دنیا میں پھیل گیا اور دور و نزدیک کے طلباء ان کے پاس پہنچے اور مدرسہ ہدایت بخش میں قیام کرکے مولانا سے تحصیل علم کرتے اور اپنی حیثیت کے مطابق وظیفہ پاتے تھے۔ ہزاروں آدمی ان کی صحبت بابرکت سے مرتبہ کمال کو پہنچ گئے۔ غرض کہ ان کی ذات شریف اگلے بزرگوں کا نمونہ تھی اوراد و وظائف کے علاوہ روزانہ ایک قرآن مجید ختم کرتے تھے اور روزانہ دو بار صلوٰۃ اللیل پڑھتے تھے اور ہر بار جب کروٹ لیتے تو ہزار بار درود شریف پڑھتے تھے۔ ۱۵ سال کی عمر سے آخر زمانہ تک اربعین و اعتکاف فوت نہ ہوا۔ ۱۰۴۳ھ / ۴-۱۶۳۳ء میں زیارت حرمین شریفین سے زادہما اللہ شرفاً تعظیما مشرف ہوئے اور وطن واپس آئے' چوں کہ عمر شریف زیادہ (باقی) نہ تھی اس لیے جب ایک سال پورا ہوا (۱) تو بوقت دوپہر یوم سہ شنبہ ۹ / شعبان' ۱۱۵۵ھ / ۱۷۴۲ء میں وصال ذوالجلال پایا۔ مدرسہ ہدایت بخش کے قریب اپنی خانقاہ میں دفن ہوئے۔ "اعظم الاقطاب' / ۱۱۵۵ھ تاریخ وفات ہے۔ نوراللہ مرقدہٗ۔

مولانا شیخ نورالدین کی ہر علم میں تصانیف و توالیف ہیں جن کا شمار ایک سو ستر سے زائد کتابوں تک پہنچتا ہے(۱) ان ہی میں یہ کتابیں ہیں۔ تفسیر مختصر کلام اللہ' التفسیر النورانی السبع المثانی بارہ ہزار اشعار میں' تفسیر سورۃ بقر مسمی بہ تفسیر ربانی' ہزار اشعار ہیں' حاشیہ تفسیر بیضاوی (شروع حصہ پر)' نورالقاری شرح صحیح البخاری' حاشیہ قدیمہ، حاشیہ شرح مواقف، حل المعاقد لحاشیہ شرح المقاصد الحاشیہ شرح المقاصد وحاشیہ شرح مطالع وحاشیہ تلویح وحاشیہ عضدی ومعول حاشیہ مطول وحاشیہ شرح وقایہ وحاشیہ شرح ملا جامی برکافیہ شرح وقایہ، شرح شرح ملا جامی برکافیہ، حاشیہ منہل، حاشیہ میر (منطق) حاشیہ تہذیب المنطق، طریق الامم شرح فصوص الحکم ابن عربی۔

مدرسہ ہدایت بخش کی بنیاد محمد اکرم الدین المخاطب بہ شیخ الاسلام خاں صدر صوبہ احمد آباد نے مولانا موصوف کے مرید و شاگرد تھے ایک لاکھ چند ہزار روپے سے مولانا موصوف کے لیے ۱۱۰۲ھ / ۱-۱۶۹۰ء میں رکھی۔ جس کی تعمیر ۱۱۰۹ھ / ۸-۱۶۹۷ء میں مکمل ہوئی۔ (...)

## (۶۲۵) شیخ نورالدین رفیقی کشمیری

شیخ نور الدین رفیقی کشمیری' بن عبداللہ بن مصطفٰے رفیقی کشمیری ۱۲۲۵ھ / ۱۸۱۰ء میں پیدا ہوئے۔ اور اپنے چچازاد بھائی شیخ طیب بن احمد بن مصطفٰے سے علوم باطن کی تحصیل کی اور دوسرے مروجہ علوم مولوی محمد حسن بن نظام الدین سے حاصل کیے۔ اکثر شہروں کی سیر و سیاحت کی' مشائخ وقت کی خدمت میں حاضر ہوکر مستفید ہوئے۔ تمام عمر مجرد رہے' موزوں طبع تھے' لطیف اور مرغوب اشعار ان سے یادگار ہیں۔ ۹ رجب ۱۲۷۸ھ / ۱۸۶۲ء کو فوت ہوئے۔(☆)

## (۶۲۶) ملا نور محمد کشمیری

ملا نور محمد کشمیری' نور بابا چٹلو کے نام سے مشہور تھے' ملا عبدالستار کشمیری کے شاگرد تھے' دہلی میں مولوی حسام الدین محمد' قاضی مستعد خاں اور قاضی مبارک سے تحصیل علم کرنے کے بعد کشمیر آئے اور طلبہ کے افادہ و افاضہ میں مشغول ہوگئے۔ مطول اور خیالی پر حاشیئے لکھے ہیں۔ ۴ ربیع الاول ۱۱۹۵ھ / ۱۷۸۱ء کو انتقال ہوا' مقبرہ داتا گنج بخش واقع کشمیر (۱) میں دفن ہوئے۔

## حرف الواؤ

## (۶۲۷) مولوی وارث علی سندیلوی

مولوی وارث علی، بن شاہ امین اللہ بن شاہ وصف اللہ بن مولوی فضل اللہ بن شاہ غلام علاء (۱) الدین مخدوم زادہ سندیلہ، ۱۲۰۴ھ ر ۸۰ - ۱۷۷۹ء میں پیدا ہوئے۔ مولوی ابوالحسن سندیلوی سے ابتدائی (۲) تعلیم پائی۔ اس کے بعد مولوی نورالحق لکھنوی، مولوی سراج الحق لکھنوی، مولوی جعفر علی کمنڈوی، مولوی مظہر علی سوداگر لکھنوی اور حکیم فرزند حسین فرخ آبادی کی شاگردی اختیار کر کے خوب فیض حاصل کیا۔ طلباء کی تدریس اور مریضوں کے معالجے میں خوب کوشش کرتے تھے۔ اپنے دادا کے مرید و خلیفہ اور مخدوم صاحب کی درگاہ کے سجادہ نشین تھے۔ ۱۰ (۳) رمضان ۱۲۴۷ھ ر ۱۸۳۲ء کو انتقال ہوا۔ مخدوم صاحب کی درگاہ کے احاطہ میں قصبہ سندیلہ میں دفن ہوئے۔

## (۶۲۸) شیخ وجیہہ الدین علوی گجراتی

شیخ وجیہہ الدین علوی گجراتی، ماہ محرم ۹۱۱ھ ر ۱۵۰۵ء میں جاپانیر (چپانیر) مضاف گجرات میں پیدا ہوئے۔ ظاہری علوم ملا عماد طاری کی خدمت میں حاصل کیے۔ اور شیخ قاضن (۱) کے مرید ہوئے۔ ظاہری و باطنی خوبیوں میں کمال حاصل کیا، خدا تعالے نے اسم شافی کا ان کو مظہر بنایا تھا۔ ہر جمعہ کو ان کے آستانے پر مریضوں کی ایک بہت بڑی جماعت پہنچتی تھی اور ان سے دعا کی درخواست کرتی تھی۔ اور اس کا اثر جلد ہوتا تھا۔ غرض مخلوق خدا کو ہمیشہ ان کی ذات مقدس سے فیض پہنچتا، زمانہ کے اکابر و اخیار ان کے مکان پر پہنچتے تھے اس کے باوجود ہمیشہ تدریس و تصنیف میں مشغول رہتے تھے۔ وضع اور لباس میں کسی شخص سے ممتیز نہیں رہتے تھے، موٹے کپڑے پہنتے تھے۔ جو کچھ فتوحات سے ملتا تھا وہ سخاوت و ایثار میں خرچ کر دیتے تھے۔ جب سلطان محمود



گجراتی کے زمانہ میں شیخ محمد غوث گوالیاری مصنف جواہر خمسہ گجرات پہنچے تو شیخ علی متقی نے جو اس علاقہ کے بڑے شیخ اور ممتاز عالم تھے شیخ محمد غوث کے قتل کا فتوی لکھا۔ سلطان محمود گجراتی نے اس کا نفاذ شیخ وجیہہ الدین کی رائے پر موقوف رکھا۔ شیخ وجیہہ الدین نے شیخ محمد غوث سے ملاقات کی تو فوراً ان کے جمال باکمال کے گرویدہ ہوگئے اور استفتاء کو پارہ پارہ کردیا۔ شیخ محمد غوث نے اس مہلکہ سے نجات پائی، عوام نے ان کی طرف رجوع کیا، اور علاقہ کے حکام ان کے معتقد ہوگئے۔ شیخ وجیہہ الدین نے ۲۹ صفر بروز یک شنبہ ۹۹۸ھ ر ۱۵۸۹ء کو رحلت فرمائی۔ احمد آباد گجرات میں دفن ہوئے۔ "ولھم جنات الفردوس نزلا" سے ان کی تاریخ انتقال نکلتی ہے۔

تصانیف:۔ حاشیہ تفسیر بیضاوی، شرح النخبہ در اصول حدیث، شرح عضدی، حاشیہ تلویح، حاشیہ بزدوی، حاشیہ ہدایت الفقہ، حاشیہ شرح وقایہ، حاشیہ مطول، حاشیہ مختصر، حاشیہ تجرید، حاشیہ اصفہانی، حاشیہ شرح عقائد تفتازانی، حاشیہ برحاشیہ قدیمہ محقق دوانی، حاشیہ شرح مواقف، حاشیہ شرح چغمنی، شرح تحفہ شاہیہ، شرح رسالہ ملا علی قوشجی، حاشیہ فوائد ضیائیہ، شرح ارشاد قاضی شہاب الدین دولت آبادی، شرح ابیات منہل شرح جام جہاں نما در تصوف، شرح کلید مخازن، رسالہ حقیقتہ محمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ جاپانیر بہ فتحہ جیم معجمہ عربی و بای فارسی مفتوحہ بین الفین و کسر نون و ہای تحتانی مجہول و در آخر رای مہملہ گجرات دکن میں ایک شہر ہے۔

## (۶۲۹) مولانا وجیہہ الدین پائلی

مولانا وجیہہ الدین دانشمند تبحر، استاد وقت اور زہد و تقوی میں ممتاز تھے۔ آخر میں شیخ نظام الدین اولیاء قدس سرہ کے مرید ہوئے اور ان سے بہت اعتقاد رکھتے تھے۔ ان کی قبر دہلی میں حوض شمسی کے کنارے دہلی میں قاضی کمال الدین حیدر خاں اور قتلغ خاں کے حظیرہ میں ہے جو مولانا کے شاگرد تھے رحمتہ اللہ علیہ۔

## (۶۳۰) مولوی وزیر علی سندیلوی

مولوی وزیر علی، بن مولوی انور علی بن مولوی اکبر علی بن مولوی حمد اللہ سندیلوی، کلکتہ میں تحصیل علوم کی خاص طور سے عربی ادب میں خوب تکمیل اور

دستگاہ پیدا کی۔ عربی کے چند دیوان ہیں۔ کلکتہ کے مدرسہ میں دو سو پچاس روپے ماہوار مشاہرہ پاتے تھے۔ اس زمانہ میں وہاں مدرس تھے۔ جب نصیرالدین حیدر لکھنؤ کے حکمراں تھے، کلکتہ میں رحلت پائی۔

## (۶۳۱) سید شاہ ولی ٹھٹوی

سید شاہ ولی ٹھٹوی، ابن شاہ ابوالقاسم، بزرگانہ صفات سے متصف، فضیلت، نیک حالت کے مالک اور مخدوم رحمت اللہ ٹھٹوی کے شاگرد تھے، املا، انشاء اور شاعری میں صاف اور تیز طبیعت تھے، ان کی طبع روشن کا نتیجہ، ایک جامع تصنیف تحفتہ المجالس ان کی یادگار ہے جو چند علوم پر مشتمل ہے۔ ۱۱۵۰ھ / ۸ - ۱۷۳۷ء میں موضع جگت پور میں انتقال ہوا۔

## (۶۳۲) مولانا شاہ ولی اللہ دہلوی

ان کا نام نامی اور لقب گرامی ولی اللہ بن عبدالرحیم العمری الحنفی النقشبندی المحدث الدہلوی ہے۔ بروز چہار شنبہ بوقت طلوع آفتاب ۴ شوال ۱۱۱۴ھ / ۱۷۰۳ء میں پیدا ہوئے، ان کا تاریخی نام "عظیم الدین" قرار دیتے ہیں۔ لیکن اس کے اعداد (۱۱۱۵ھ) ہوتے ہیں۔ پانچ سال کی عمر میں مکتب میں بیٹھے اور سات سال کی عمر میں قرآن شریف ختم کرلیا۔ اسی سال ان کے والد نے ان کو نماز پڑھنے کی تاکید کی اور رمضان کے روزے رکھنے کا حکم دیا۔ کتب فارسی اور عربی کی ابتدائی کتابیں پڑھیں دس (۱) سال کی عمر میں شرح جامی شروع کی، چودہ سال کی عمر میں شادی ہوگئی، پندرہ سال کی عمر میں سلسلۂ نقشبندیہ میں مرید ہوئے، صوفیائے باصفا کا خرقہ اور فراغ علمی اپنے والد ماجد کی خدمت میں حاصل کیا اور درس کی اجازت ہوگئی، ان کے والد ماجد نے اس تقریب میں ہر خاص و عام مسلمان کی ضیافت کا سامان کیا اور بڑے حوصلے سے سب (۲) کو کھانا کھلایا، جب سترہ سال کی عمر ہوئی تو ان کے والد ماجد کا انتقال ہوگیا، ان کی وفات کے بعد چند سال تک درس و ارشاد میں مشغول رہے چونکہ وہ ظاہری و باطنی فضائل کے مالک تھے اس لیے فقہائے محدثین کا طریقہ اختیار فرمایا۔



۱۱۴۳ھ / ۱۷۳۱ء میں حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ اسی دوران میں اس علاقہ میں کچھ دنوں ٹھیر گئے اور شیخ ابوطاہر مدنی وغیرہ حرمین شریفین کے مشائخ سے خوب فیض حاصل کیا۔ ۱۱۴۵ھ / ۱۷۳۳ء میں مناسک حج کی ادائیگی کے بعد ہندوستان واپس ہوئے اور مخلوق کے ہدایت و ارشاد میں دن رات لگے رہتے تھے۔ ۱۱۷۶ھ / ۱۷۶۲ء میں چار بیٹوں کو چھوڑ کر انتقال فرمایا۔

ہر فرزند "الولد سر لابیہ" کے مصداق تھا۔ رحمتہ اللہ علیہ و علی الالہ۔

اولاد عظام:۔ (۱) مولانا شاہ عبدالعزیز (۲) مولانا رفیع الدین (۳) مولانا عبدالقادر (۴) مولانا عبدالغنی قدس اسرارہم۔

تصانیف شریفہ:۔ (۱) فتح الرحمان (ترجمہ قرآن، فارسی) (۲) الفوز الکبیر فی اصول التفسیر (۳) المسوی (شرح الموطاء ۔ عربی) (۴) المصفی (شرح الموطاءفارسی) (۵) القول الجمیل (۶) فیوض الحرمین (۷) انسان العین فی مشائخ الحرمین (۸) عقدالجید فی احکام الاجتہاد و التقلید (۹) ہمعات، (۱۰) الطاف القدس (۱۱) مقالہ مرضیتہ فی النصیحتہ والوصیتہ (۱۲) الانصاف فی بیان سبب الاختلاف، (۱۳) لمعات (۱۴) سطعات (۱۵) المقدمتہ المنیر فی انتصار الفرقتہ السنیہ (۱۶) انفاس العارفین (۱۷) شفاء القلوب (۱۸) قرۃ العینین فی تفضیل الشیخین (۱۹) البدور البازغہ (۲۰) زہراوین (۲۱) الخیرالکثیر (۲۲) الانتباہ (۲۳) الدرالثمین (۲۴) حجتہ اللہ البالغہ (۲۵) ازالتہ الخفاعن خلافتہ الخلفاء (۲۶) تفہیمات (۲۷) الجزء اللطیف فی ترجمتہ العبدالضعیف (۲۸) وصیت نامہ (۲۹) رسالہ دانشمندی (۳۰) الفتح الخبیر فیمالابدمن حفظہ فی علم التفسیر (۳۱) سرورالمحزون (۳۲) مکتوبات المعارف الاعتقادا تصحیح وغیرہ۔

انھوں نے رسالہ دانشمندی میں اپنے علم کی اسناد اس طرح تحریر فرمائی ہیں:۔

"اما بعد فقیر ولی اللہ ابن عبدالرحیم نے فن دانشمندی اپنے والد سے حاصل کیا اور انھوں نے میر محمد زاہد بن قاضی اسلم ہروی سے اور انھوں نے ملا محمد فاضل سے اور انھوں نے مرزا جان سے اور انھوں نے ملا محمود معروف بہ یوسف کوسنج (۳)

شیرازی سے اور انھوں نے ملا جلال الدین دوانی سے اور انھوں
نے اپنے والد ملا اسعد بن عبدالرحیم سے اور ملا مظہر الدین
گازرونی سے اور ان دونوں نے ملا سعد الدین تفتازانی اور سید
شریف جرجانی سے اور انھوں نے قطب الدین رازی سے اور
انھوں نے اور ملا سعد الدین تفتازانی نے قاضی عضد سے اور
انھوں نے ملا زین الدین سے اور انھوں نے قاضی بیضاوی سے
اور ان کی سند ابوالحسن اشعری تک پہنچتی ہے جو کتب تواریخ میں
مشہور و معروف ہے۔"

## (۶۳۳) مولوی ولی اللہ برہان پوری

مولوی ولی اللہ برہان پوری، بن مولوی غلام محمد، پہلے علوم مروجہ اپنے والد ماجد سے حاصل کئے پھر کتب حدیث کی سند مکہ معظمہ میں شیخ ابوالحسن آفندی محدث سے حاصل کی اور پھر اپنے وطن برہان پور میں واپس آئے، اپنے والد کی حیات تک وہیں طلباء کے تدریس و افادہ میں مشغول رہے۔ اپنے والد کے انتقال کے بعد بندر سورت پہنچے اور توطن اختیار کرلیا اور اپنی عمر عزیز طلباء کو فائدہ پہنچانے میں بسر کردی۔ ۱۲۰۷ھ ر ۹۳-۱۷۹۲ء میں رحلت فرمائی۔ سورت کے محلہ سید پور میں دفن ہوئے۔

## (۶۳۴) مولوی ولی اللہ فرخ آبادی

مولوی ولی اللہ فرخ آبادی، ابن احمد علی، عالم باعمل اور فاضل اجل تھے۔ تفسیر نظم الجواہر ۱۲۳۶ھ ر ۲۱-۱۸۲۰ء میں تصنیف فرمائی، حقیقت یہ ہے کہ جواہر کی لڑی ہے۔ اس کے نام سے تاریخ تصنیف نکلتی ہے ۱۲۴۹ھ ر ۳۴-۱۸۳۳ء میں رحلت فرمائی۔ بردالله مضجعه۔

## (۶۳۵) مولوی ولی اللہ لکھنوی

مولوی ولی اللہ، بن ملا حبیب اللہ بن ملا محب اللہ فرنگی محلی، ابتدائی کتابیں اپنے والد ماجد سے اور درمیانی کتابیں مسلم الثبوت تک اپنے چچا ملا محمد مبین (۱) سے



پڑھیں۔ فارغ التحصیل ہونے کے بعد علوم کی تحقیق و تکمیل میں بہت کوشش کی اور اپنی عمر عزیز طلباء کی تدریس میں صرف کردی، ان سے ایک جہان مستفیض ہوا، جامع علوم عقلی و نقلی اور حاوی فنون فرعی و اصلی تھے، تصانیف کثیرہ ان سے یادگار ہیں۔ ۱۰ صفر ۱۲۷۰ھ ر ۱۸۵۳ء کو ۸۸ سال کی عمر میں دار فانی سے عالم جاودانی کی طرف رحلت کی۔☆ حکیم ظہیر الدین المتخلص بہ جواد نے ان کی تاریخ وفات اس طرح کہی ہے۔

کز وفاتش شدند بے سروپا
ورع و شرع و فضل و علم و عمل

تصانیف:- نفائس الملکوت شرح مسلم الثبوت، تفسیر معدن الجواہر، حاشیہ ہدایۃ الفقہ (عبادات و معاملات)، حاشیہ برحاشیہ کمالیہ، شرح عقائد جلالیہ، حواشی زواہد ثلثہ حاشیہ صدرا، شرح غایۃ العلوم، معارج العلوم، تذکرۃ المیزان، تکملہ شرح سلم ملا احمد عبدالحق، تکملہ شرح سلم ملا حسن، رسالہ تشکیک، کشف الاسرار فی خصائص سید الابرار، مراۃ المومنین، تنبیہ الغافلین فی مناقب آل سید المرسلین، آداب السلاطین، رسالہ عمدۃ الوسائل، رسالہ اغصان اربعہ۔

## (۶۳۶) حافظ ولی اللہ لاہوری

حافظ ولی اللہ لاہوری، دانشمند تبحر، فقیہ مناظر اور معتبر واعظ تھے۔ نصاریٰ کے عقائد کے رد میں بڑی مہارت حاصل تھی۔ مروجہ علوم مولوی غلام رسول قلعہ والا، مولوی نور احمد ساکن کھائی کوٹلی اور مولوی احمد الدین بگوی سے حاصل کیے۔ لاہور کے لوگ ان سے فتویٰ لیتے تھے۔ ہر جمعہ کو لاہور کی جامع مسجد میں وعظ کہتے تھے۔ مباحثہ دینی، صیانتہ الانسان من وسوسۃ الشیطان اور ابحاث ضروری ان کی یادگار تصانیف ہیں۔ بروز جمعہ بوقت ظہر ۲۴ جمادی الاول، ۱۲۹۶ھ ر ۱۸۷۹ء کو مرض اسہال میں (۱) رحلت فرمائی۔

## حرف الہاء

## (۶۳۷) ہمایوں شاہ

اس کا نام نصیرالدین محمد بن بابر بادشاہ تھا۔☆ ہند میں تیموری سلطنت کی بنیاد رکھنے والا' فرشتہ خصائل اور صوری و معنوی کمالات سے آراستہ تھا۔ علم ہیئت' نجوم اور تمام عربی علوم میں اپنی نظیر نہیں رکھتا تھا۔ اہل فضل و کمال کا مربی اور اہل تقویٰ کا مرجع تھا' کبھی بے وضو نہیں رہتا تھا اور خدا و رسول کے نام کو بغیر طہارت نہیں لیتا تھا۔ گالی اور بدکلامی سے بات نہیں کرتا تھا' جب نہایت غصہ کی حالت میں ہوتا تو بھی معتوب کو "سفیہ" (نادان) کہہ دینے پر ہی اکتفا کرتا تھا۔ گھر اور مسجد میں کبھی بایاں پاؤں پہلے نہیں رکھتا تھا۔ بہت باحیا اور بامروت تھا۔ ۷ ربیع الاول ۹۶۳ھ ر ۱۵۵۶ء کو شاہ دین پناہ کتب خانہ کی چھت سے اتر رہا تھا۔ اس کے چھت سے اترتے وقت مؤذن نے اذان دی' بادشاہ اذان کی تعظیم کی غرض سے بیٹھ گیا' اٹھتے وقت عصا کے خطا ہوجانے کے باعث اس کا پاؤں پھسل گیا اور وہ چند سیڑھیوں سے لڑھک کر زمین پر گرا۔ ماہ مذکور کی ۱۵ تاریخ کو اس عالم بے وفا سے رحلت کی۔ مولانا قاسم کاہی نے اس کی تاریخ رحلت اس طرح کہی ہے:۔

قطعہ تاریخ انتقال نصیرالدین محمد ہمایوں بادشاہ

ہمایوں بادشاہے ملک معنی ندارد کس چو او شاہنشہی یاد
ز بام قصر خود افتاد ناگہ و زاں عمر عزیزش رفت برباد
پے تاریخ او کاہی رقم زد "ہمایوں بادشاہ از بام افتاد"

۹۶۳ھ ر ۱۵۵۶ء

اس کی عمر اکیاون سال کی تھی اور ۲۵ سال اور کچھ مدت حکومت کی۔ انار اللہ مرقدہ۔☆



## (۶۳۸) حاجی ہاشم سندھی

حاجی ہاشم سندھی' ولد عبدالغفور' مخدوم ضیاء الدین کے شاگرد' ممتاز اور مشہور عالم تھے بہت سے علماء کے مقابلہ میں اقبال و انتظام کے اعتبار سے فائق تھے۔ اگرچہ اپنے زمانہ کے علماء مثلاً مخدوم محمد معین (۱) وغیرہ سے مخالفت رکھتے تھے' لیکن اہل سنت و جماعت کے دین کو قوت اور سنت کو رواج دینے میں زمانہ میں نظیر نہیں رکھتے تھے۔ ایسے زبردست کام جو دین مبین کے لیے باعث تقویت ہوں ان کے زمانہ میں محض اللہ کی خاطر انجام دیے جاتے تھے۔ مشرکوں اور معاندین پر ان کا عمل خوب چلتا تھا۔ ان کے زمانے میں سینکڑوں ذمی دولت ایمان سے مشرف ہوئے۔ سلاطین وقت مثلاً نادر شاہ و احمد شاہ سے پیغام و سلام رکھتے تھے' دین کی تقویت کے احکام ان کی درخواست کے مطابق حسب دلخواہ جاری ہوتے تھے اور بہت اچھی طرح نافذ ہوتے تھے۔ غرض ان کی ذات غنیمت تھی۔ ہر علم میں بہت سی تصنیفات تھیں۔ ۱۱۷۴ھ ر ۱۷۶۰-۱ء میں اس جہان فانی سے رخصت ہوئے۔

## (۶۳۹) مولوی ہادی علی لکھنوی

مولوی ہادی علی لکھنوی' بن شیخ حسین علی بن شیخ مجیب الدین بن شیخ غلام قادر۔ لکھنؤ کے شیوخ سے تھے کہ جو "بجنوریوں" کے عرف سے مشہور ہیں۔ نہایت ذہین اور متقی تھے۔ تحصیل علم سے فارغ ہوکر لکھنؤ کے مطابع میں کتابوں کی تصحیح کے کام میں خاص امتیاز رکھتے تھے۔ نسخہ "گوہر منظوم" جو تاریخی نام ہے' ابواب صرفیہ کے خواص کے بیان میں' اور دوسرے رسائل' ان کی تصنیف سے ہیں۔ ۱۲۶۴ھ ر ۱۸۴۷-۸ء میں جامع الاوراق (مولوی رحمان علی) ان کی خدمت میں حاضر ہوا تھا اور اپنا منظومہ رسالہ فوائد جلالیہ ان کی خدمت میں پیش کیا تھا جسے انہوں نے پسند فرمایا۔

# حرف الیاء تحتانی

## (۶۴۰) سید یٰسین گجراتی

سید یٰسین گجراتی، سید شاہ میر کے بنی اعمام میں تھے۔ اکثر مروجہ کتابیں گجرات میں میاں وجیہہ الدین سے پڑھیں اور ان ہی کے مرید ہوئے۔ حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہوئے، وہاں علم حدیث حاصل کیا اور اجازت پائی پھر ہندوستان واپس آئے اور کچھ دنوں لاہور میں رہے، پھر سرہند میں مشایخانہ زندگی گزاری، اپنے نیلے کپڑے پہننے والے خادموں کو تربیت کرتے تھے۔ پھر بنگال کی طرف چلے گئے۔

## (۶۴۱) مولانا یعقوب شافعی سنجری

مولانا یعقوب سنجری، علوم معقول و منقول کے جامع اور صاحب تصانیف تھے۔ ولایت سنجر سے الف خاں سنجر کے ہمراہ نہوالہ (۱) گجرات میں تشریف لائے اور وہیں توطن اختیار کرلیا۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ سلطان سنجر نے الف خاں سنجر کو ستر ہزار سوار اور پیادوں کے ہمراہ راجہ بیر دھول باگیلہ (بگھیلہ) کی حکومت کے زمانہ میں پٹن نہوالہ کی تسخیر کے ارادہ سے بھیجا، پانچ سال اور گیارہ ماہ تک اس سے مقابلہ و محاصرہ رہا۔ اس زمانہ میں الف خاں نے قلعہ ارک کے مقابل پتھر کی ایک مسجد کی بناڈالی۔ ابھی کام ختم نہ ہوا تھا کہ سلطان سنجر کی وفات کی خبر ملی، الف خاں راجہ سے نقدی لے کر اپنے ملک کو واپس لوٹ گئے۔ مولانا یعقوب جو الف خاں کے ہمراہ تشریف لائے تھے ہمیشہ اس مسجد میں درس دیتے تھے، الف خاں نے رخصت ہوتے وقت دس ہزار تنکے مولانا کی خدمت میں پیش کئے۔ یہ مقدس مسجد ماہ ذی قعدہ ۶۵۵ھ ر ۱۲۵۷ء میں مکمل ہوئی۔



## (۶۴۲) مولانا یعقوب پٹنی

مولانا یعقوب پٹنی، بن خواجگی علوی، قاضی زین الدین چشتی دولت آبادی کے مرید و خلیفہ تھے۔ ظاہری و باطنی علوم حاصل کرکے شیخ رجب کی خدمت میں فیض حاصل کیا۔ ۱۳ جمادی الثانی ۸۰۰ھ ر ۱۳۹۸ء کو انتقال ہوا۔

## (۶۴۳) قاضی یعقوب مانک پوری

قاضی یعقوب مانک پوری، قاضی فضیلت کے خویش تھے۔ علم فقہ اور اصول فقہ خوب جانتے تھے۔ خوش طبع اور شگفتہ مزاج تھے۔ عربی اشعار ہندی بحروں میں کہتے تھے جو مضحکہ سے خالی نہیں ہوتے تھے۔ محمد اکبر بادشاہ کے زمانہ میں ہندوستان کے قاضی القضات ہوئے اس کے بعد منصب کے تنزل کے باعث بنگال کے عہدہ قضاء پر مامور ہوئے، (۱) جب انہوں نے معصوم کابلی کے ساتھ مخالفت میں شرکت کی، تو ان کو بنگال سے طلب کرکے، گوالیار کے قلعہ میں قید کرنے کا حکم ہوا۔ گوالیار کے راستے میں فوت ہوگئے۔

## (۶۴۴) شیخ یعقوب صرفی کشمیری

شیخ یعقوب صرفی کشمیری، بن شیخ حسن گنائی عاصمی، کشمیر کے بزرگوں میں تھے۔ ۹۷۸ھ ر ۱۵۷۰ء میں پیدا ہوئے۔ بچپن ہی میں ذہانت، تیز فہمی اور بزرگی کے آثار ان کی پیشانی سے ظاہر تھے۔ سات سال کی عمر میں قرآن مجید حفظ کرلیا۔ مروجہ علوم مولانا محمد شاہ آنی، تلمیذ مولانا عبدالرحمان جامی (۱) اور ملا نصیر کی خدمت میں حاصل کئے۔ حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ شیخ حسین خوارزمی سے تعلیم باطن اور شیخ ابن حجر مکی سے سند حدیث حاصل کی اور مشائخ کی طرح سفر کئے۔ اکثر عرب و عجم کے مشائخ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے اکتساب فیض کیا اور ارشاد و ہدایت کی اجازت حاصل کی، ان کے مرید بہت تھے۔ شب پنج شنبہ ۱۲ ذی قعدہ ۱۰۰۳ھ ر ۱۵۹۵ء کو رحلت فرمائی۔

تصانیف:۔ تفسیر قرآن مجید (ناتمام)، مسلک الاخیار، مثنوی وامق و عذرا، مثنوی لیلیٰ مجنوں، مغازی النبوت، مقامات مرشد، (آخر الذکر) پانچوں کتابیں مولانا جامی کے خمسہ کے جواب میں لکھی ہیں۔ مناسک حج، شرح صحیح بخاری، حاشیہ توضیح تلویح، حاشیہ روائح، حاشیہ رباعیات اور رسالہ اذکار وغیرہ۔

## (۶۴۵) مفتی یعقوب علی ساکن راجمندری

مفتی یعقوب علی، بن مولوی فضل علی خاں ۱۲۰۷ھ ر ۳-۱۷۹۲ء میں پیدا ہوئے۔ قاضی ارتضا علی خاں اور مولوی تراب علی خیر آبادی کی خدمت میں علوم معقول و منقول حاصل کئے اور کچھ دنوں انگریزی سرکار کی طرف سے مفتی کے عہدہ پر مامور رہے۔ اس کے بعد ملازمت چھوڑ کر شہر راجمندری (علاقہ مدراس) میں توطن اختیار کرلیا اور طلباء کے افادہ میں مشغول ہوگئے، مدراس کے اکثر طلباء نے ان سے فیض حاصل کیا۔ ۲۰ رمضان ۱۲۸۳ھ ر ۱۸۶۷ء کو وفات پائی اور راجمندری میں دفن ہوئے۔

## (۶۴۶) شیخ یوسف دہلوی

شیخ یوسف دہلوی، خلیفہ شیخ نصیر الدین محمود چراغ دہلی، عالم ربانی، حدیث اور تفسیر قرآنی کے ماہر تھے۔ ایک کتاب تحفتہ النصایح کے نام سے نظم کی ہے جو فرائض و سنن کے احکام و آداب پر مشتمل ہے، اس کے قافیہ کا آخری لفظ، رائے مہملہ (غیر منقوط) ہے۔ ۷۷۴ھ ر ۳-۱۳۷۲ء میں وفات پاکر غریق رحمت ہوئے۔

## (۶۴۷) شیخ یوسف ملتانی

سید یوسف ملتانی، بن سید جمال حسینی، علوم معقول و منقول کے فاضل اور مولانا جلال الدین رومی کے شاگرد تھے۔ ان کے اجداد میں ایک شخص مشہد سے ملتان میں آیا اور وہیں توطن اختیار کرلیا۔ (یوسف ملتانی) سلطان فیروز (تغلق) کے زمانہ میں سپاہیانہ لباس میں ملتان سے دہلی آئے۔ جب سلطان مذکور نے ان کی قابلیت اور



استعداد دیکھی تو اس نے اپنے مدرسہ کا درس کردیا جو متصل حوض قاضی تعمیر کرایا تھا، چند سال تک وہ مسند درس و افادہ پر متمکن رہے اور عوام و خواص کو مستفید کیا۔ قاضی ناصر الدین بیضاوی کی مصنفہ کتاب لب الالباب فی علم الاعراب کی جو علم نحو میں ایک سنجیدہ کتاب ہے اس پر ایک مفصل شرح، شرح یوسفی کے نام سے لکھی اور علم اصول میں توجیہہ الکلام شرح منار بھی ان کی تصنیف سے ہے۔ ۷۹۰ھ ر ۱۳۸۸ء میں انتقال ہوا، اور حوض مذکور پر دفن ہوئے(*)۔

## (۶۴۸) شیخ یوسف بدہ ایرچی

ان کے آباء واجداد بعض حوادث روزگار کی وجہ سے خوارزم سے ہندوستان میں آئے اور علاقہ ایرج میں توطن اختیار کیا۔ وہ خواجہ اختیار الدین کے شاگرد، مرید اور خلیفہ تھے۔ سید جلال بخاری اور شیخ راجو قتال کی خدمت میں بھی رہے اور نعمت خلافت و اجازت سے مشرف ہوئے، ان کی عجیب و غریب تصانیف ہیں۔ منہاج العابدین مؤلفہ امام غزالی کا ترجمہ کیا ہے۔ اشعار بھی کہتے تھے، تاریخ محمدی کے مؤلف جو ان کے مریدوں میں سے ہیں لکھتے ہیں:

"ایک دن اپنی خانقاہ میں سماع سن رہے تھے کہ اسی حالت میں جان بحق تسلیم کی۔"

یہ واقعہ ۸۳۳ھ میں رونما ہوا، اپنی خانقاہ کے صحن میں دفن ہوئے۔ سلطان علاء الدین سندوی نے ان کے مزار پر ایک بڑا گنبد تعمیر کرا دیا ہے۔ رحمتہ اللہ علیہ۔

## (۶۴۹) مفتی یوسف چک کشمیری

مفتی یوسف چک کشمیری۔ علم فقہ میں اپنی نظیر نہیں رکھتے تھے۔ ملا فاضل اور ملا عبدالرزاق کشامرہ ان کے کمال کے معترف تھے، اکثر خواجہ (خاوند) محمود کشمیری کی خدمت میں حاضر رہتے تھے اور فقہ و تفسیر کے نکات حل کرتے تھے۔

# حواشی

## حرف الف

(۱)

(☆) فتح سندھ کا سال ۹۳ ھ / ۷۱۲ء ہے۔ ملاحظہ ہو چچ نامہ' ص : ۱۰۲ (حاشیہ) و تاریخ سندھ از مولوی ابوظفر ندوی' ص' ۳۶ (ق)

(۱) داہر بن چچ کے لیے ملاحظہ ہو : فتح نامہ سند المعروف بہ چچ نامہ تالیف علی بن حامد بن ابی بکر الکوفی تالیف ۶۱۳ ھ' بہ تصحیح عمر بن محمد داؤد پوتہ مطبوعہ مجلس مخطوطات فارسیہ حیدر آباد دکن ۱۳۵۸ ھ / ۱۹۳۹ (ن)

اس کا نیا اور بہتر تصحیح شدہ ایڈیشن فارسی و انگریزی میں ڈاکٹر این۔ اے۔ بلوچ نے شائع کیا ہے۔

(۲) محدثین کرام در ترجمہ اول (الف)

درحقیقت محمد بن قاسم نے ۷۱۲ء تا ۷۱۶ء کے ۶ صد میں سندھ و ملتان فتح کیا تھا۔ اس وجہ سے غالباً مصنف کو غلط فہمی ہوئی۔ (الف)

(۲)

(☆) نہایت عالم فاضل تھے' درس و تدریس میں بھی مصروف رہے۔ تمیز الکلام فی بیان الحلال والحرام' ان کی تصانیف میں مطبوعہ موجود ہے۔ اس کتاب میں انھوں نے مولانا عبدالحلیم فرنگی محلی کا رد کیا ہے۔ ان کا عقد مولانا عبدالحکیم کی صاحبزادی سے ہوا تھا' لاولد فوت ہوئے۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل از مولوی محمد عنایت اللہ' لکھنؤ ۱۹۳۰ء' ص ۴۱: (ق)

(۳)

☆ مولوی ابوالحسن بن نورالحسن' نصیر آباد کے رہنے والے تھے جو رائے بریلی سے دس میل کے فاصلہ پر ہے۔ مولوی تراب علی لکھنوی اور دیگر علماء سے تحصیل علم کی اپنے عہد کے نامور عالم اور شیخ تھے۔ ملاحظہ ہو:۔ نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم' ص : ۱۲ (ق)

(۴)

☆ شاہ ابو سعد بن شاہ صفی القدر فاروقی ۲ / ذی قعدہ ۱۱۹۶ ھ / ۱۷۸۱ء میں رام پور (روہیل



کھنڈ یوپی) میں پیدا ہوئے۔ "حافظ و عالم ولی بادا" سے تاریخ ولادت نکلتی ہے۔ گیارہ برس کی عمر میں قرآن شریف حفظ کرلیا۔ فن تجوید قاری نسیم سے حاصل کیا۔ اپنے والد ماجد سے بیعت ہوئے اس کے بعد حضرت شاہ درگاہی سے سلسلہ قادریہ میں بیعت و خلافت حاصل کی سلوک مجددیہ طے کرنے کے لئے ۱۲۲۵ ھ / ۱۸۱۰ء میں شاہ غلام علی کی خدمت میں دہلی حاضر ہوئے۔ حضرت شاہ غلام علی نے چند ماہ کے بعد خلافت سے سرفراز فرمایا۔ ۱۲۳۹ ھ / ۱۸۲۳ء میں حرمین شریفین کا قصد فرمایا اور خانقاہ میں اپنے فرزند شاہ احمد سعید کو جانشین بنایا۔ بعد فراغ حج و زیارت واپس تشریف لائے۔ ۲۲ رمضان ۱۲۵۰ ھ / ۱۸۳۵ء کو ٹونک میں داخل ہوئے۔ عیدالفطر کے دن سکرات موت شروع ہوئی۔ ان کے صاحبزادے شاہ عبدالغنی ہمراہ تھے ان کو وصیت کی کہ اتباع سنت کرنا' اہل دنیا سے پرہیز کرنا' اگر دنیا داروں کے پاس جاؤ گے تو ذلیل ہوگے ورنہ دنیا دار کتوں کی طرح تمہارے دروازے پر لوٹیں گے۔ عیدالفطر کو شنبہ کے دن ۱۲۵۰ ھ / ۱۸۳۵ء کو انتقال فرمایا۔ چار فرزند' شاہ احمد سعید' شاہ عبدالغنی' شاہ عبدالرشید اور شاہ محمد عمر یادگار چھوڑے۔ ہدایتہ الطالبین و مرقاۃ السالکین' اربع انہار (۲) اور رفیق الطلاب وغیرہ ان کی تصنیفات سے یادگار ہیں۔ مولف تذکرہ علمائے ہند نے ۱۲۴۹ ھ / ۱۸۳۴ء تاریخ وفات صحیح نہیں لکھی قطعہ تاریخ وفات یہ ہے۔

امام و مرشدنا شاہ ابو سعید سعید
بہ عید فطر چوشد واصل جناب خدا
ولے شکستہ و مغموم گفت تاریخش
"ستون محکم دین نبی فتادہ ز پا"
۱۲۵۰ ھ / ۱۸۳۵ء

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

حدائق الحنفیہ' ص ص : ۴۷۱ - ۴۷۲
تذکرہ کاملان رام پور' ص ص : ۳ - ۵
علم و عمل (وقائع عبدالقادر خانی) مرتبہ محمد ایوب قادری (جلد اول) ص : ۲۶۱
آثار الصنادید / باب چہارم' ص ص : ۱۵ - ۱۶
یادگار دہلی' ص : ۸۹
واقعات دارالحکومت دہلی' ص ص : ۳۹۳ - ۳۹۴
تذکرہ اولیائے ہند و پاکستان' ص ص : ۳۶۷ - ۳۶۸

مفتاح التواریخ' ص : ۲۹۰

نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم' ص ص : ۱۳ - ۱۴

الیانع الجنی' ص : ۷۱

خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص ص : ۷۰۱ - ۷۰۳

انوارالعارفین' ص ص : ۴۹۷ - ۴۹۹

مزارات دہلی از محمد عالم شاہ فریدی' ص ص : ۲۲ - ۲۳

حدیقتہ الاولیاء از مفتی غلام سرور' ص : ۶۷

(۱) رک : مشترک ۳ : ۲۱۱۹ وہاں ہدایت الطالبین کے پاکستان میں موجود اکیس (۲۱) قلمی نسخوں کی بالتفصیل نشاندہی کی گئی ہے۔

(۲) "اربع انہار" کا اصل نام "انہار اربعہ" ہے اور یہ صاحب ذکر کے بیٹے شاہ احمد سعید مجددی (م ۱۲۷۷ھ ر ۱۸۶۱ء) کی تصنیف ہے۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو : مشترک ۳ : ۱۲۹۳ وہاں اس کے پانچ قلمی نسخوں کا پتہ بھی بتایا گیا ہے۔ (ن)

(۵)

☆ ملاحظہ ہو :۔

منتخب التواریخ' ص : ۲۷۳

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص : ۹ - ۱۰

بوستان اخیار از مولوی سعید احمد مار ہروی' آگرہ ۱۳۳۱ھ ر ۱۹۱۲ء' ص : ۳۶ (ق)

☆ فیضی کے دیوان کا نام "طباشیرالصبح" ہے۔ ۹۹۳ھ ر ۱۵۸۵ء میں خمسہ نظامی کے جواب میں ایک خمسہ لکھا' مرکز ادوار' ترجمہ مہا بھارت اور انشائے فیضی بھی فیضی کی یادگار ہیں۔

تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو :۔

(۶) ☆ دربار اکبری از شمس العلماء مولوی محمد حسین آزاد' ص ص : ۴۳۵ - ۵۱۶

ماثرالکرام دفتر اول' ص ص : ۱۹۸ - ۲۰۰

منتخب التواریخ' ص ص : ۵۱۳ - ۵۱۷

بزم تیموریہ' ص ص : ۷۳ - ۷۷

رود کوثر' ص ص : ۱۳۸ - ۱۴۰

مفتاح التواریخ' ص ص : ۲۰۰ - ۲۰۲

ابجد العلوم' ص ص : ۸۹۷ - ۸۹۸

طبقات اکبری' جلد دوم' ص ص : ۴۸۶ - ۴۸۸

ذخیرۃ الخوانین' از شیخ فرید بھکری (مرتبہ ڈاکٹر سید معین الحق) جلد اول' ص ص : ۶۴ - ۶۷

انسا ئکلو پیڈیا آف اسلام' جلد دوم' ص ص : ۴۳ - ۴۴

سخندان فارس' ص ص : ۱۰۰ - ۱۰۶ (ق)

(۱) فہرست مشترک کا مصنف احمد منزوی کہتا ہے کہ یہ فیضی کے نام غلط طور پر منسوب ہے دیکھیے مشترک ۳ : ۳۱۶'

(۲) فہرست مشترک ۳ : ۲۱۶۰ میں فیضی کی تصانیف کے مندرجہ ذیل نام دیئے گئے ہیں۔

(۱) دیوان' (۲) خمسہ فیضی : (الف) مرکز ادوار' (ب) سلیمان و بلقیس' (ج) نل دمن (د) ہفت کشور' (ہ) اکبر نامہ

(۳) موارد الکلم (عربی) ۴۔ سواطع الالہام (تفسیر بے نقط) ۵ لطیفہ فیاضی : انشائی فیاضی' ۶۔ گلدستہ نثر و نظم' ۷۔ تذکرۃ الشعراء' ۸۔ لیلاوتی ۹۔ مہابھارت' ۱۰۔ بھاگوت گیتا' ۱۱۔ رسالہ بنام اکبر بے نقط)

(۴) مزید حالات کے لیے دیکھئے: تذکرہ شعرای کشمیر ۳ : ۱۰۹۸ تا ۱۲۲۲۔ مشترک ۵۔ (ن)

(۷)

☆ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو:۔

دربار اکبری' ص ص : ۵۷۷ - ۶۳۸

بزم تیموریہ' ص ص : ۷۷ - ۸۰

رود کوثر' ص ص : ۱۶۰ - ۱۷۱

مفتاح التواریخ' ص ص : ۲۰۴ - ۲۰۶

توزک جہانگیری' ص ص : ۱۱' ۵۲ - ۸۳

ذخیرۃ الخوانین' جلد اول' ص ص : ۶۷ - ۷۷

سخندان فارس' ص ص : ۱۰۶ - ۱۱۸۔ (ق)

(۱) انشای ابوالفضل اور مکاتبات علامی بھی اسی کتاب کے معروف نام ہیں۔پاکستان میں موجود اس کتاب کے قلمی نسخوں کی تفصیل کے لیے دیکھئے : مشترک ۵ : ۸

ابوالفضل علامی کے بارے میں مزید تفصیلات کے لیے ملاحظہ

ڈاکٹر ظہور الدین احمد کی کتاب "ابوالفضل" (احوال و آثار) شائع کردہ ادارہ تحقیقات

پاکستان' دانشگاہ پنجاب لاہور' ۱۹۷۵ء ۔ (ن)

(۸)

☆ "جانب شمال" ترجمہ اول ندارد ۔ (الف)

(۹)

☆ حکیم ابوالفتح کی تصنیفات میں فتاحی شرح قانونچہ ۲۵۰ صفحہ کی کتاب ہے۔ قیاسیہ برائے نام اخلاق ناصری کی شرح ہے تخمیناً چودہ سو صفحہ کی کتاب ہوگی خطوط اور نثر کا مجموعہ چار باغ (۲) کے نام سے مشہور ہے۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو :

دربار اکبری' ص ص : ۷۸۷ ۔ ۷۹۷

منتخب تواریخ' ص : ۴۷۲

بزم تیموریہ' ص ص : ۸۴ ۔ ۸۵

مفتاح التواریخ' ص ص : ۱۹۳ ۔ ۱۹۴

نزہتہ الخواطر' جلد چہارم' ص ص : ۱۰ ۔ ۱۱

(۱) رقعات ابوالفتح گیلانی (مخزونہ مسلم یونیورسٹی لائبریری' علی گڑھ)۔ (ق)

(۱) رک مشترک ۱ : ۲۶ ' ابوالفتح گیلانی سے منسوب ایک کتاب "خواص اغذیہ" جو پانچ فصلوں پر مشتمل ہے اس کا قلمی نسخہ اوچ گیلانیاں میں کتب خانہ سید شمس الدین گیلانی کے کتب خانہ میں موجود ہے۔ نیز مندرجہ ذیل تصنیفات کا ذکر بھی مذکورہ حوالہ میں کیا گیا ہے۔

رقعات ابوالفتح گیلانی' فتاحی شرح قانونچہ ابن سینا' قیاسیہ شرح اخلاق ناصری' چہار باغ "رقعات" افادات

(۲) "چہار باغ" : رقعات ابوالفتح کی تفصیلات اور مخطوطات کے لیے ملاحظہ ہو مشترک ۵ : ۴۲ تا ۴۴

مزید حالات کے لیے دیکھئے رقعات ابوالفتح کا مقدمہ از ڈاکٹر بشیر حسین مطبوعہ ادارہ تحقیقات پاکستان' لاہور ۱۹۶۸ء ۔ (ن)

(۱۰)

☆ ۸۶۸ ھ ر ۴ ۔ ۱۴۶۳ء میں انتقال ہوا۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

نزہتہ الخواطر' جلد سوم' ص ص ۳ ۔ ۴

حدائق الحنفیہ' ص : ۳۲۵

اخبار الاخیار' ص : ۱۶۳



خزینتہ الاصفیاء' جلد اول' ص : ۳۹۷ (ق)

(۱) متن فارسی اور ترجمہ میں "علائی" ہے۔ جب کہ ہمارے دیگر پیش نظر ماخذ میں "علائی" اور "علا" ہے

(۲) "گیسو" ترجمہ اول ندارد

(۳) مختلف فہارس مخطوطات اور ماخذ میں اس کتاب کا نام "مشاہد" اور بعض میں "مشاہدہ" آیا ہے۔ اس کتاب کے قلمی نسخوں کے لیے ملاحظہ ہو۔ مشترک ۳ : ۱۹۲۲ یہاں مذکورہ ناموں کے علاوہ "مشاہدات" اور "کاشف الجلباب" نام بھی آئے ہیں۔

مزید ملاحظہ ہو : انوار صوفیہ' ص : ۳۶۹

(۴) منجد در ترجمہ اول ۔ (ن)

(۱۱)

☆ ملاحظہ ہو :۔ مفتاح التواریخ' ص : ۱۹۸۔ (ق)

(۱۲)

☆ ملاحظہ ہو:۔ حدائق الحنفیہ' ص : ۳۲۵ ۔ (ق)

(۱) "فاضل" در ترجمہ اول ۔ (ن)

(۱۳)

☆ ملاحظہ ہو :۔

منتخب التواریخ' ص : ۴۵۶

نزہتہ الخواطر' ص ص : ۱۱ ۔ ۱۲ ۔ (ق)

(۱) "اپنے زمانے کے نامور و جید عالم اور متبحر و ذی وقار فاضل تھے" در ترجمہ اول

(۲) "بہت سے مستعد شاگردوں نے ان سے فیض حاصل کیا" در ترجمہ اول (الف)

☆ ملاحظہ ہو :۔

نزہتہ الخواطر' جلد ششم' ص ص : ۱۶ ۔ ۱۷

تحفتہ الکرام' ص : ۶۷۲۔ (ق)

(۱) "ابن مفتی محمد داؤد" در ترجمہ اول ۔ (ن)

(۲) "مدرس" در ترجمہ اول ۔ (ن)

وکیل شرعی۔ اورنگ زیب عالمگیر نے رعایا کو انصاف بہم پہنچانے کے لیے اپنی طرف سے
وکیل شرعی دارالحکومت اور تمام شہروں میں مقرر کئے تاکہ اگر کسی فرد کو شہنشاہ کے خلاف کوئی
دعویٰ ہو تو وکیل شرعی سے رجوع کرکے ثبوت پیش کرے اور واجبات (یا ہرجانہ) وصول کرلے۔
یہ بھی انتظام دراصل اس کی اسلامی اصلاحات کا ایک حصہ تھا۔
شرعی وکیل تمام صوبہ جات میں مقرر کئے گئے تھے اس ہی سال سلام شرعی مسلمانوں کے لیے
لازمی قرار پایا۔ (الف)

KHAFI KHANS HISTORY OF ALAMGIR Tr. Dr. S. Moinul Haq
Karachi 1975, P. 251

(۱۵)

☆ منتخب التواریخ میں تحریر ہے کہ عزیز بخاری کے شاگرد، خلیفہ اور داماد تھے۔
تفصیل کے لئے دیکھئے :۔
منتخب التواریخ، ص ص : ۴۶۵ - ۴۶۶
نزہتہ الخواطر، جلد چہارم، ص : ۱۶۰ (ق)
(۱) "لکھواسکتے تھے" در ترجمہ اول۔ (ن)

(۱۶)

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو :۔ لطائف قدوسی مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی ۱۳۱۱ھ ر۔ (ق)
(۱) "۲ ر ربیع الثانی" در ترجمہ اول... (ن)

(۱۷)

☆ ملاحظہ ہو :۔
منتخب التواریخ، ص : ۴۶۱
نزہتہ الخواطر، جلد پنجم، ص ص : ۴ - ۵
بوستان اخیار، ص ص : ۳۶ - ۳۸
گلزار ابرار از محمد غوثی مانڈوی، ص : ۴۲۳۔ (ق)
(۱) اکبر نے فتح پور سیکری میں یہ عمارت تعمیر کرائی تھی اور اس ہی میں مذہبی مباحث منعقد ہوا
کرتے تھے۔ (الف)



(۱۸)

☆ ملاحظہ ہو :۔
برکات الاولیاء، ص ص : ۶۸ - ۶۹
نزہتہ الخواطر، جلد چہارم، ص : ۴

☆ معلم شیخ ابراہیم بن مولوی عبدالاحمد بمبئی کے علماء میں نہایت ممتاز تھے۔ ان کی تصنیفات میں
تحفتہ الاخوان (فقہ شافی) اور نعم الانتباہ بہت مشہور ہیں۔
تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو :۔ گلدستہ صلحاء سورت از شیخ بہادر عرف شیخو میاں سورتی، ص : ۵۶
(ق)

(۲۰)

☆ مولوی احسان الغنی کے والد کا نام شیخ جعفر تھا۔ ملاحظہ ہو :۔
نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص : ۲۱۔ (ق)

دونوں قطعات تاریخ سے مطلوبہ سال ۱۲۹۴ حاصل نہیں ہوتا۔ (ن)
(۱) طب احسانی کا ایک قلمی نسخہ پشاور میں پشتو اکیڈمی میں فہرست فارسیہ شمارہ ۴-۷ پر موجود
ہے۔ رک مشترک ا: ۷۲۱ (ن)

(۲۲)

☆ امام محمد شیبانی اور امام ابو یوسف "صاحبین" کہلاتے ہیں۔
ملاحظہ ہو:۔
حدائق الحنفیہ، ص ص : ۳۶۶ - ۳۶۷
اخبار الاخیار، ص ص : ۱۸۴ - ۱۸۶
خزینتہ الاصفیاء، جلد اول، ص : ۴۱۲ - ۴۱۵
گلزار ابرار، ص ص : ۲۲۸ - ۲۲۹۔ (ق)
(۱) "امام محمد شیبانی" ترجمہ اول ندارد
(۲) "۱۵ سال" در ترجمہ اول
(۳) "امور" در ترجمہ اول
(۴) "اساتذہ" در ترجمہ اول

(۵) "علماء کا" ترجمہ اول ندارد

(۶) متن کے صفحہ ۹ پر حاشیہ دیا تھا جو ترجمہ اول میں نہیں ہے حاشیہ یہ ہے:
"مندو شہر کا نام ہے جو مالوہ میں ہے اور سلاطین مالوہ کا دار الحکومت رہا ہے۔ (ن)

(۲۳)

☆ شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی علوم ظاہری و باطنی میں فاضل کامل تھے، فراغ علمی حاصل کرنے کے بعد علم و عرفان کے دریا بہانے شروع کر دیے۔ ۱۰۰۸ھ / ۱۵۹۹ء میں اپنے وطن سے حج کے لئے روانہ ہوئے۔ راستہ میں دہلی میں حضرت خواجہ محمد باقی باللہ سے ملاقات کی، اور بیعت و خلافت سے سرفراز ہوئے۔ نقشبندیہ سلسلہ کا خوب شیوع کیا، اتباع سنت کا بڑا خیال رکھتے تھے عہد اکبری میں علمائے سوء کی وجہ سے اسلام کی جو صورت مسخ ہوئی تھی اور شریعت محمدیہ کو جو نقصان پہنچا تھا اس کی اصلاح کی۔ حضرت مجدد نے پوری پوری کوشش کی، بدعات کا رد کیا، وحدت الشہود کے نظریہ کی اشاعت کی، جب جہانگیر بادشاہ نے مجدد صاحب کو قید کر دیا تھا تو حضرت نے تسلیم و رضا کا مظاہرہ کیا، ۱۰۳۴ھ / ۱۶۲۴ء میں داعی اجل کو لبیک کہا، حضرت مجدد کی تصانیف میں ان کے مکتوبات بہت مشہور ہیں۔

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

علماء ہند کا شاندار ماضی، جلد اول، از مولانا محمد میاں، ص ص: ۱۶۔ ۳۱۹۔

گلزار اولیاء از مولوی مظفر حسین ص ص ۳۳ ۔ ۳۷

سفینۃ الاولیاء، ص ص: ۲۴۷۔ ۲۴۸

رود کوثر، از شیخ محمد اکرم، ص ص: ۲۰۹ ۔ ۲۸۵

سبحۃ المرجان فی آثار ہندوستان، از غلام علی آزاد بلگرامی، ص ص: ۴۷۔ ۵۳

زبدۃ المقامات از محمد ہاشم (مطبوعہ نول کشور پریس لکھنؤ)

حضرات القدس، جلد دوم (مطبوعہ لاہور)

مفتاح التواریخ، ص ص: ۲۳۰ ۔ ۲۳۱

حدائق الحنفیہ، ص ص: ۴۰۵ ۔ ۴۰۶

نزہۃ الخواطر، جلد پنجم، ص ص: ۴۱ ۔ ۵۳

خزینۃ الاصفیاء، جلد اول، ص: ۶۰۷ ۔ ۶۰۹

ابجد العلوم، ص ص: ۸۹۸ ۔ ۹۰۰



الیانع الجنی، ص ص: ۶۳ ۔ ۶۶

سوانح عمری حضرت مجدد الف ثانی، از محمد احسان اللہ عباسی، (ہمدرد کمرشیل پریس دہلی ۱۹۲۶ء)

حیات مجدد از محمد فرمان (مطبوعہ)

انوار العارفین، ص ص: ۳۷۹ ۔ ۳۸۷

توزک جہانگیری ص ص: ۲۷۴ ۔ ۲۷۵ ۔ (ق)

۱ ۔ "مولانا" ترجمہ اول ندارد

۲ ۔ "محدث" ترجمہ اول ندارد

۳ ۔ "تفسیر، صحاح ستہ" ترجمہ اول ندارد

۴ ۔ "الزام" در ترجمہ اول

۵ ۔ "لے کر" در ترجمہ اول ۔ (ن)

(۲۴)

(۱) "محمد ولی" در تذکرۂ اول

(۲) مذکورہ مصرع سے بحساب ابجد ۱۰۹۷ اعداد بر آمد ہوتے ہیں۔ (ن)

(۲۵)

☆ ملا احمد ولایتی کے نام سے مشہور تھے۔ مفتی شرف الدین کے خسر تھے۔ مولوی عبدالقادر رام پوری لکھتے ہیں کہ قدیم باشندے دریائے راوی پار کے تھے۔ احمد شاہ کے حملہ کے بعد میں لاہور آئے۔ مولوی عالم اور مولوی برکت سے کتب درسیہ پڑھیں، غوث گڑھ اور رام پور میں ممتاز اور باعزاز رہے، امراء کی محفلوں میں سب سے اونچی جگہ بیٹھتے تھے اور جو چاہتے تھے کہتے تھے اور سب ان کی باتیں سنتے تھے۔ انتقال غالباً بارھویں صدی ہجری کے آخر میں ہوا۔

ملاحظہ ہو:۔ (۱) تذکرۂ کاملان رام پور، ص ص: ۱۰ ۔ ۱۱

(۲) علم و عمل (جلد اول) ص ص: ۷۸ ۔ ۷۹ ۔ (ق)

☆ ملا احمد عبدالحق نے شاہ عبدالرزاق بانسوی کے دست مبارک پر بیعت فرمائی۔ سخت ریاضتیں اور مجاہدے کئے۔ ان کی بہت سی کرامات مشہور ہیں۔ شرح سلم العلوم ۱۱۳۶ھ / ۲۴۔ ۱۷۲۳ء میں مکمل ہوئی۔ علوم ظاہری کے ساتھ علوم باطنی میں بھی ماہر کامل تھے۔

۹ ر ذی الحجہ ۱۱۶۷ھ ر ۱۷۵۴ء بروز جمعہ انتقال ہوا۔ مولانا احمد عبدالحق کے دو عقد ہوئے۔ پہلی بیوی سے ملا محب اللہ اور دو صاحبزادیاں ہوئیں اور دوسری بیوی سے مولانا انوار الحق اور مولانا ازہار الحق پیدا ہوئے۔

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل ص ص : ۲۳ - ۲۵

آثار الاول من علمائے فرنگی محل' ص : ۵۔ (ق)

(۲۷)

☆ مدت العمر درس و تدریس اور احیاء مراسم دین میں مشغول رہے۔ ان کی تصنیف سے کوئی چیز یادگار نہیں ہے۔ ایک صاحبزادے اور تین صاحبزادیاں چھوڑ کر وفات پائی۔

ملاحظہ ہو:۔ تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص : ۴۲

آثار الاول بن علمائے فرنگی محل' ص : ۸۔ (ق)

(۲۸)

☆ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

تذکرہ علمائے فرنگی محل' ص ص : ۲۵ - ۲۸

احوال علمائے فرنگی محل' از مولوی شیخ الطاف الرحمان' ص ص : ۱۳- ۱۴

آثار الاول من علمائے فرنگی محل' ص ص : ۶ - ۷ - (ق)

۱۔ "فطرت" ترجمہ اول ندارد

۲۔ "ماموں" در ترجمہ اول (ن)

"تذکرہ علمائے فرنگی محل" (ص ص ۲۵ تا ۲۸) میں بھی واضح طور پر بیان ہے کہ بارہ سال کی عمر تک ملا احمد نے اپنے والد سے تربیت حاصل کی اور ان کے انتقال کے بعد اپنے بڑے بھائی مولوی محب اللہ سے تربیت حاصل کی۔ پھر تحصیل علم سے فارغ ہوکر بعض کتب ملا احمد حسین بن ملا رضا بن قطب شہید' ملاحسن بن قاضی غلام مصطفٰے ابن ملا اسعد شہید سے اور مطولات مولانا بحرالعلوم عبدالعلی سے پڑھیں۔

روحانی تربیت کے لیے والد ماجد سے روحانی تعلق رہا اور پھر بشارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حاصل ہوئی۔ (الف)



(۲۹)

☆ "بنہ" در ترجمہ اول ۔ (الف)

(۳۰)

☆ مولوی عبدالجلیل بن ریاض الدین اسرائیلی ساکن کول (علی گڑھ) ۱۲۲۵ھ ر ۱۸۱۰ء میں پیدا ہوئے۔ اکثر کتابیں مولانا بزرگ علی مارہروی سے پڑھیں پھر دوسرے علماء کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ مولانا محمد اسحاق دہلوی سے علم حدیث کی تحصیل کی۔ وطن آکر درس جاری کیا۔ نواب محمود علی خاں نے چھتاری بلالیا۔ مدتوں وہاں درس دیا۔ بہت سے علماء نے ان سے فیض حاصل کیا۔ سید احمد شہید کے مرید تھے۔ جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں مردانہ وار حصہ لیا انگریزوں سے مقابلہ کیا اور شہید ہوئے۔ علی گڑھ کی جامع مسجد میں مزار ہے۔ (نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم ص : ۲۳۸)

(☆ ☆) مولوی احمد حسن قنوجی' نواب صدیق حسن قنوجی کے بڑے بھائی تھے۔ تحصیل علم قنوج' کانپور' فرخ آباد' بریلی' علی گڑھ اور دہلی میں کی' قلیل مدت میں علوم عقلی و نقلی سے فراغ حاصل کرلیا' عرشی تخلص تھا۔ غالب کے شاگرد تھے۔ مولوی احمد حسن علاوہ فضل و کمال کے فنون سپہ گری میں بھی مہارت رکھتے تھے۔ مولوی احمد حسن کی تالیفات میں ایک کتاب شہاب ثاقب ہے۔ تقلید کے رد میں بھی کئی رسالے لکھے مولوی محمد عباس رفعت نے حسب ذیل قطعہ تاریخ وفات لکھا ہے۔

عرشی عالی گہر احمد حسن
در طفیل مصطفےٰ مغفور باد
رخت بربست از جہاں سوئے بہشت
زیر طوبیٰ ہم نشیں حور باد
گفت رفعت از پئے تاریخ او
با امام المتقیں محشور باد

۱۲۷۷ھ ر ۱۸۶۰ء

تفصیل کے لئے دیکھئے:۔

مآثر صدیقی موسوم بہ سیرت والا جاہی۔ حصہ اول' ص ص : ۴۷ - ۱۱۰

نزہتہ الخواطر' جلد ہفتم' ص ص : ۲۲ - ۲۵

ابجد العلوم ص ص : ۹۳۵ - ۹۳۶

اتحاف النبلاء ص ص: ۲۲۲ - ۲۳۰ (ق)

۱ "سید" ترجمہ اول ندارد

۲ "فاضل" در ترجمہ اول

۳ "علامہ" در ترجمہ اول (ن)

(۳۴)

☆ ملاحظہ ہو:-

منتخب التواریخ، ص: ۴۳۵

نزہتہ الخواطر، ص: ۳۱ (ق)

(۱) "مشہور عالم" در ترجمہ اول (الف)

☆ "حافظ قرآن تھے۔ اپنے والد ماجد سے تلمذ تھا مگر فاتحہ الفراغ اپنے بڑے بھائی مولوی عبدالقدوس سے پڑھی۔ ایک مدت تک درس دیتے رہے، تمام علوم میں مفتی صاحب کو ملکہ حاصل تھا، خاص کر کتب فقہ میں بڑی مہارت تھی، نواب سعادت علی خاں کے زمانہ میں مفتی عدالت مقرر ہوئے۔ نواب صاحب موصوف کو مفتی صاحب کی دیانت و امانت پر پورا بھروسہ تھا۔ بیعت آپ کو شیخ العصر سید عبداللہ بغدادی سے تھی۔ مفتی صاحب موصوف صاحب باطن بھی تھے، آپ نے دو صاحبزادے مولوی اکبر اور مفتی اصغر اور ایک صاحب زادی چھوڑیں۔"

تذکرہ علمائے فرنگی محل، ص: ۳۷

مزید ملاحظہ ہو:-

احوال علمائے فرنگی محل، ص: ۱۹

آثار الاول من علمائے فرنگی محل، ص: ۷ - (ق)

(۱) "پر مہارت تامہ" رکھتے تھے در ترجمہ اول (الف)

(۲) "لکھنوی" ترجمہ اول ندارد (ن)

(۳) "عمدہ" در ترجمہ اول (الف)

(۳۵)

☆ مولانا احمد رضا خاں بریلوی کا ۲۵ ر صفر ۱۳۴۰ھ ر ۱۹۲۱ء کو انتقال ہوا۔

☆ ☆ مولوی محمد حسن سنبھلی، ابن شیخ ظہور حسن بن شمس علی، حضرت عبداللہ بن سلام صحابی کی اولاد میں تھے۔ بنی اسرائیل کہلاتے تھے ۱۲۶۴ھ ر ۱۸۴۸ء میں سنبھل میں پیدا ہوئے۔



نہایت ذہین تھے اول قرآن کریم حفظ کیا۔ پھر مفتی عبدالسلام سنبھلی، مولانا عبدالکریم خاں، مولوی سدید الدین خاں دہلوی اور مولوی محمد قاسم نانوتوی سے علوم متداولہ حاصل کیے۔ کچھ دنوں مولوی یونس علی بدایونی سے تعلیم کی غرض سے بدایون میں رہے۔ پھر نول کشور پریس سے علاقہ کرلیا تھا۔ ان کی تصنیفات میں القول البسیط فی الحمل المولف و البسیط، حاشیہ ہدایہ، حاشیہ اصول شاشی اور درالفرائد بہ شرح عقائد (نسفی) مشہور ہیں۔ یہ سب کتابیں عربی میں ہیں۔ مولوی محمد حسن سنبھلی کا ۱۳۰۵ھ ر ۱۸۸۸ء میں سنبھل میں انتقال ہوا۔ تفصیل کے لیے دیکھئے "مولانا محمد حسن سنبھلی از مولانا مفتی محمد ابراہیم حسنی پوری بدایونی۔ العلم کراچی ص ص: ۹۶- ۹۷ (جنوری تا مارچ ۱۹۵۹ء)

☆ ☆ ☆ مولانا احمد رضا خاں صاحب مرحوم کے سوانح حیات مولوی ملک ظفر الدین بہاری صاحب نے "حیات اعلیٰ حضرت" کے نام سے چار جلدوں میں مرتب کیے ہیں۔ پہلی جلد ۱۹۵۵ء میں شائع ہوئی ہے۔ دوسری جلد کا مسودہ ہماری نظر سے گزرا ہے۔ حیات اعلیٰ حضرت جلد اول پر مولوی محمد سلیمان بدایونی نے تبصرہ کیا ہے۔ سوانح نگار کی بعض تاریخی اور واقعاتی غلطیوں کی خاص طور سے نشان دہی کی ہے۔ اس تبصرہ کا ایک حصہ یہاں نقل کیا جاتا ہے۔

"مولوی احمد رضا خاں مرحوم بن مولوی نقی علی خاں روہیلہ بڑھیچ پٹھان (حافظ الملک حافظ رحمت خاں کے خاندان سے کسی قسم کا تعلق نہ تھا) ۱۰ ر شوال ۱۲۷۲ھ ر ۱۸۵۶ء مطابق ۱۴ ر جون ۱۸۵۶ء کو بریلی (روہیل کھنڈ) میں پیدا ہوئے تاریخی نام "المختار" ہے اپنے والد مولوی نقی علی خاں، مرزا غلام قادر بیگ بریلوی، مولوی عبدالعلی رام پوری (ف ۱۲۹۷ھ ر ۱۸۷۹ء) اور شاہ ابوالحسین نوری میاں مارہروی (ف ۱۳۳۴ھ ر ۱۹۱۵ء) سے تحصیل علم کی۔ طبع رسا، ذہن حاضر اور قوی حافظہ کے مالک تھے۔ بہت سے رسالے اور کتابیں لکھیں۔ خوب شہرت و ناموری حاصل کی۔ مولوی احمد رضا خاں صاحب اپنے رنگ کے مخصوص عالم تھے۔ بریلی (روہیل کھنڈ) یوں تو روہیلوں کے زمانہ سے مشہور ہے لیکن مولوی صاحب کی وجہ سے "بریلی" اکناف و اطراف ہند و پاک میں خوب مشہور ہوئی۔ "بریلوی" اور "بریلویت" جیسے الفاظ بطور اصطلاح استعمال ہونے لگے۔ ۲۵ ر صفر ۱۳۴۰ھ ر ۱۹۲۱ء کو مولوی احمد رضا خاں صاحب کا انتقال ہوا۔ مولوی حامد رضا خاں اور مولوی مصطفےٰ رضا خاں دو بیٹے یادگار چھوڑے، اول الذکر فوت ہوچکے ہیں۔ مولوی مصطفےٰ رضا خاں بریلی میں موجود ہیں .... کتاب (حیات اعلیٰ حضرت) مختلف واقعات اور روایات کا کشکول بن کر رہ گئی ہے۔ سوانح نگار نے واقعات کی صحت اور روایت کو درایت کے اصول پر

پرکھنے کی کوشش قطعاً نہیں کی، جو بات جس سے سنی شامل کتاب کردی کتاب میں واقعات کی تکرار عام بات ہے.... کتاب کے سرسری مطالعہ کے بعد ایسی تاریخی غلطیاں نظر آئیں جن کی صحت اور نشاندہی ضروری سمجھی گئی تاکہ یہ واقعات آئندہ مزید غلطیوں کا سبب نہ بنیں۔"

تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

حیات اعلیٰ حضرت از مولوی ملک ظفر الدین بہاری (مکتبہ رضویہ، کراچی ۱۹۵۵ء)

نقد و نظر حیات اعلیٰ حضرت از مولوی محمد سلیمان بدایونی العلم (کراچی) جنوری تا مارچ ۱۹۵۸ء

وصایا شریف مرتبہ مولوی حسنین رضا خاں بریلوی، ص ص: ۲ ـ ۲۴ (طبع دوم، لاہور)

مظہر العماء فی تراجم العماء وا لکملاء از مولوی محمد حسنین ابن بخشش علی ساکن قصبہ سید پور ضلع بدایوں (قلمی) ص: ۱۷ (مخزونہ کتب خانہ مدرسہ قادریہ بدایوں۔) (ق)

(۱) "سید" ترجمہ اول ندارد

(۲) "دہلان" در ترجمہ اول

(۲ ـ الف) "کے" در ترجمہ اول

(۳) حنیف در ترجمہ اول

(۴) "تسبیح" در ترجمہ اول

(۵) "خاور المحبوب" ایضاً

(۶) "ستہ" ایضاً

(۷) "تشبیہ" ایضاً

(۸) "حلال" ایضاً

(۹) "جودی" ایضاً

(۱۰) "محربہا" ایضاً

(۱۱) "من ہدمن لہ حرام" ایضاً

(۱۲) "ناتوادی" ایضاً

اضافہ: (۱) اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ نے پچاس سے زائد فنون پر تقریباً ایک ہزار کتابیں تصنیف فرمائی ہیں۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ فرمایئے:

(۱) اعظمی، ڈاکٹر حسن رضا: فقیہ اسلام، کراچی: ادارۂ تصنیفات امام احمد رضا



(۲) انوار رضا، لاہور: ضیاء القرآن پبلی کیشنز

اعلیٰ حضرت بریلوی پر لکھی جانے والی کتاب "حیات اعلیٰ حضرت" پر مترجم نے مولوی محمد سلیمان بدایونی کا جو تبصرہ شامل کیا ہے وہ یہاں اس کی ضرورت نہ تھی اعلیٰ حضرت پر لکھی جانے والی کتابوں کی فہرست کے لیے دیکھئے "انوار رضا" حوالہ مذکور ص ص: ۳۵۵ تا ۳۵۸ (ن)

اضافہ: (۲) تحریک خلافت کے زمانہ میں (۲۲-۱۹۲۰ء) جمعیت العلماء ہند نے فتویٰ متفقہ شائع کیا جس میں مسلمانوں سے یہ کہا گیا کہ ہنود سے اشتراک جائز ہے اور انگریزوں سے ناجائز بلکہ حرام اور تعلیمی اداروں کے لیے حکومت کی گرانٹ لینا بھی حرام ہے۔

اس فتویٰ کے بنا پر مولانا آزاد، مولانا محمد علی وغیرہم نے علی گڑھ کالج اور اسلامیہ کالج لاہور کو خلافت تحریک کے لیے حاصل کرنے کی کوشش کی۔ علی گڑھ کالج کو تعطیلات کے نام سے بند کرکے بچایا گیا اور اسلامیہ کالج لاہور سے اس کے اسٹاف کے ایک مولانا نے ڈاکٹر اقبال کے کہنے پر اس کے خلاف فتویٰ دیا اور بعد مولانا احمد رضا خاں سے رجوع کیا۔ مولانا رضا نے جمعیت العلماء ہند کے فتویٰ کو غلط قرار دیا اور گورنمنٹ گرانٹ کو جائز قرار دیا کیوں کہ وہ ہندوستان کے مالیہ سے دی جاتی تھی۔ اس کے بعد ہی ان کا انتقال ہوگیا۔

فتویٰ متفقہ میں دارالعلوم دیوبند کے علماء کی اکثریت شامل تھی۔ مولانا احمد رضا خاں اور ان کے ساتھی دیوبند کے مخالف تھے اس اختلاف کی جھلک دونوں مسالک کے تراجم قرآن مجید میں اب بھی نظر آتی ہے۔ (الف)

**(۳۶)**

☆ ۹۶۳ھ / ۵۶-۱۵۵۵ء میں انتقال ہوا، ملاحظہ ہو، نزہۃ الخواطر، جلد چہارم، ص ص: ۲۲-۲۳ (ق)

**(۳۷)**

☆ ۸۲۰ھ میں انتقال ہوا، ملاحظہ ہو:۔

نزہۃ الخواطر، جلد سوم، ص: ۸ ـ ۱۳

اخبار الاخیار، ص ص: ۱۴۴-۱۴۶

ماثر الکرام، دفتر اول، ص ص: ۱۸۶-۱۸۸

خزینۃ الاصفیاء، جلد اول، ص ص: ۳۷۹-۳۸۰

سبحۃ المرجان، ص ص: ۳۷ ـ ۳۸

ابجد العلوم، ص ص : ۸۹۲ ـ ۸۹۳ (ق)

شیخ عبدالحق نے مولانا احمد کے قصیدہ کے ۳۵ اشعار نقل کئے ہیں۔ قصیدہ عربی میں ہے اس کے علاوہ مولانا کے دو اشعار اور بھی دیے ہیں جو انھوں نے شیخ سعدی کے جواب میں لکھے ہیں:

ای در بقای عمر تو نفع جہانیاں
ای بیش از انکہ در قلم آید ثنای تو
باقی مباد انکہ نخواہد بقای تو
واجب بر اہل مشرق و مغرب دعای تو

حملۂ تیمور میں متعلقان اسیر ہوئے۔ فتنہ فرو ہونے پر رہائی ملی۔ تیمور کی مجلس میں شیخ الاسلام نبیرہ مولانا برہان الدین مرغینانی سے بحث کی۔ تیمور نے اس سلسلہ میں معاملہ دوسری مجلس پر رکھا۔ مولانا غالباً فرصت غنیمت سمجھ کر کالپی روانہ ہوگئے۔ (الف)

(۳۸)

☆ ملاحظہ ہو:۔

منتخب التواریخ، ص : ۴۷۷

نزہتہ الخواطر، جلد چہارم، ص ص : ۳۰ ـ ۳۱ ۔ (ق)

۱۔ "نگارستان" کی تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو: کشف الظنون ۲ : ۶ ۱۹ (ن)

۲۔ بحساب جمل "نسخ جہان آرا" کے اعداد ۹۷۱ برآمد ہوتے ہیں . (ن)

۳۔ دیبل سولھویں صدی سے پہلے ہی ختم ہوچکا تھا۔ اس کی جگہ بند رلاہری تھا۔(الف)

(۴۰)

☆ شیخ احمد عرب کی تصنیفات میں حدیقتہ الافراح، منہج البیان، الشافی، بحرالنفائس، جوارس التفریح اور الجوہر الوقادی شرح بانت سعاد بھی قابل ذکر ہیں۔

ملاحظہ ہو : نزہتہ الخواطر، جلد ہفتم، ص : ۳۴ ۔ (ن)

(۱) "نزول" در ترجمہ اول

رک : الذریعہ ۲۳ : ۲۵۸ وہاں اس کا کتاب نام "نفحۃ الیمن فیما یزول بہ الشجن" ہی لکھا ہے (ن)

بقول مصنف "نزہتہ الخواطر شیخ احمد بلدہ حدیدۃ ملک یمن میں ۱۱۹۱ ھ میں پیدا ہوئے۔ (الف)



مزید رک : مولانا محمد حنیف گنگوہی، "حالات مصنفین درس نظامی" کراچی ۳۸۹ اور ص ۴۹۰ (الف)

(۲) متی (Mathew) ترجمہ اول ندارد ۔ (الف)

(۴۱)

(۱) "مشہور اکابر اور علما" در ترجمہ اول

(۲) "علم" در ترجمہ اول

(۳) "چوں کہ طبع صافی، روش اور تیز رکھتے تھے اس لئے" ترجمہ اول ندارد۔

(۴) "اور غیر درسیہ" ترجمہ اول ندارد

(۵) "مہینے" ترجمہ اول ندارد

(۶) "فقیہ" در ترجمہ اول ۔ (ن)

(۴۲)

(۱) "نادر" ترجمہ اول ندارد (الف)

(۴۳)

☆ ملاحظہ ہو:۔

اخبار الاخیار، ص : ۱۵۴ • ۱۵۵

خزینتہ الاصفیار، جلد اول، ص ص : ۳۷۸ ـ ۳۷۹ (ق)

(۱) "عہدیداری کے منصب" در ترجمہ اول

عہدیداری کوئی منصب نہیں ہوتا تھا بلکہ دونوں ہم معنی ہیں۔ (الف)

(۲) "کے مال قلیل" ترجمہ اول ندارد (الف)

(۴۴)

☆ "شرح اسباب و علامات" کے اعداد (۱۱۲۲) ہوئے اور ان میں سے چار الف اور ایک واؤ کے اعداد جو دس ہوتے ہیں منہا کئے جائیں تو مجموعہ ۱۱۱۲ باقی رہتا ہے نہ کہ ۱۱۰۸ ھ جیسا کہ مولف نے لکھا ہے ملاحظہ ہو، کیٹا لاگ فارسی مخطوطات (برٹش میوزیم)، جلد اول، ص ص : ۴۷۸ ـ ۴۸۰ (ق)

(۱) "زیب" ترجمہ اول ندارد

۲۔ حکیم ارزانی کی ان تمام طبی تصانیف کے متعدد قلمی نسخے پاکستان میں پائے جاتے ہیں اور

